وَالَّذِيْنَ هُمْ لِلزَّكٰوةِ فٰعِلُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ هُمْ لِفُرُوْجِهِمْ حٰفِظُوْنَ ۝ اِلَّا عَلٰٓى اَزْوَاجِهِمْ ۴ ۵ ۶

اور جو پاکیزگی کے لئے کام کرتے ہیں ۲۲۵۱ اور جو اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کرتے ہیں مگر اپنی بیبیوں سے

اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ فَاِنَّهُمْ غَيْرُ مَلُوْمِيْنَ ۝ فَمَنِ ابْتَغٰى وَرَآءَ ذٰلِكَ ۷

یا اس سے جنکے انکے داہنے ہاتھ مالک ہوئے تو وہ ملامت کئے گئے نہیں ۲۲۵۲ لیکن جو اس سے آگے نکلنا چاہیں

---

زکوٰۃ بمعنی تزکیہ — ۲۲۵۱ زکوٰۃ کیلئے دیکھو ۱۹۴۷ و ۱۹۸۱ یہاں مراد تزکیہ ہی للزکوٰۃ میں لام علت کا ہی یعنی جو وہ کرتے ہیں اس غرض سے کرتے ہیں کہ انکے نفس کا تزکیہ ہو (د)، اور اگر ادائگی زکوٰۃ مراد ہوتی تو فاعلون کا لفظ یہاں نہ لایا جاتا اسلئے کہ فعلت الزکوٰۃ نہیں کہتے اور یہاں ذکوٰۃ کے معنی مصدری یعنی تزکیہ ہی ہیں (د) اور سیاق بھی اسی معنی کو چاہتا ہی اس لئے کہ یہ تیسرا مرتبہ انسانی ترقی میں ہی پہلا مرتبہ اللہ تعالیٰ کی طرف جھکنا اور اس سے تعلق پیدا کرنا ہی دوسرا یہ کہ انسان اپنے اوقات کو لغو باتوں اور لغو کاموں سے بچائے اور لغو سے وقت کو بچانا خود چاہتا ہی کہ اسے کسی بہتر مصرف پر لگایا جائے پس اب وہ مصرف بتایا کہ تزکیہ کو اپنے ہر ایک فعل کی غرض بنائے اور تزکیہ سے مراد صرف پاکیزگی اپنے تمام معنوں میں نہیں بلکہ اس کے معنی ہی نفس کو خیرات و برکات سے ترقی دینا ہیں دیکھو ۱۹۴۲ وغیرہ پس کامیابی کیلئے یہ ضروری ہی کہ اپنے اوقات کو ایسے مصرف میں لگایا جائے جس میں انسان کی اپنی یا اس کی قومی بہتری مدنظر ہو ✽

انسانی ترقی کا تیسرا مرتبہ نفس کا تزکیہ یعنی اسے ترقی دینا ہی

فروج — ۲۲۵۲ فروج - فرج کی جمع ہی اور وہ اصل میں دو چیزوں کے درمیان شگاف کو کہتے ہیں اور مراد اس سے وہ ہی جو دونوں پاؤں کے درمیان ہی اور شرمگاہ کیلئے اس کا استعمال بوجہ کثرت صریح کے طور پر ہوگیا ہی اور ہر ایک موضع مخافت کو یعنی جہاں سے کوئی خوف ہو فرج کہا جاتا ہی (غ) ✽

حفظ فروج سے مراد — حفظ فروج تو فی الحقیقت وسیع معنی میں ہی یعنی ہر ایک موضع مخافت کا یعنی ایسے مقام کا جہاں سے شیطان حملہ آور ہو سکتا ہی محفوظ رکھنا مگر یہاں ازواج کا استثناء بتاتا ہی کہ مراد ایسے مواضع مخافت ہیں جو قوت شہوانیہ سے تعلق رکھتے ہیں لیکن مراد صرف زنا سے بچنا نہیں بلکہ شہوات کے تمام موقعوں سے اپنی حفاظت کرنا ہی یہانتک کہ بدنظری سے بچنا بھی اس میں داخل ہی اسلئے جس طرح مردوں کو حفاظت فروج کا حکم ہی عورتوں کو بھی ہی والحافظین فروجھم والحافظات (الاحزاب ۳۳ . ۳۵) لیکن یہاں استثنا میں الا ما ملکت ایمانھم سے ایک دقت پیدا ہوتی ہی اور وہ یہ کہ ذوج سے مراد تو مرد کی صورت میں اس کی بی بی اور عورت کی صورت میں اس کا خاوند ہیں اور او ما ملکت ایمانھم میں غلام اور لونڈی دونوں داخل ہیں سوائے اسکے کہ قرینہ اسے غلاموں سے مخصوص کردے یا لونڈیوں سے اب یہاں بظاہر کوئی ایسا قرینہ نہیں لیکن اجماع نے مرد مملوک سے آزاد عورت کا تعلق بغیر نکاح ناجائز ٹھہرایا ہی اور زن مملوکہ سے آزاد مرد کا تعلق جائز رکھا ہی۔ اسلئے او ما ملکت ایمانھم سے یہاں صرف لونڈیاں مراد لی ہیں مگر یہ سوال الگ ہی کہ لونڈی کیساتھ تعلق بذریعہ نکاح ہو سکتا ہی یا بغیر نکاح سو اس پر ۶۰۵ و ۶۳۹ میں مفصل بحث گزر چکی ہی ✽

انسانی ترقی کا چوتھا مرتبہ قوائے شہوانی پر حکومت ہی — انسانی ترقی کا یہ چوتھا مرتبہ ہی جو قرآن کریم نے بیان فرمایا ہی اور اس کا منشا یہ ہی کہ انسان کے قوائے شہوانی جو اسے قدرت نے دیئے ہیں ان پر اسکو پوری حکومت حاصل ہو۔ یہ وہ بات ہی جس کی طرف سے اکثر قوموں نے غفلت کی ہی اور یہی آخرکار ان کی تباہی کا موجب ہوئی ہی قوائے شہوانی کو جبتک حد اعتدال کے اندر نہ رکھا جائے یہ تمام دوسری قوتوں کو دبا لیتے ہیں اور ان کا ہیجان آہستہ آہستہ انسانوں کو اور قوموں کو بڑے بڑے اخلاق فاضلہ سے عاری کر دیتا ہی آج بھی کس قدر قومیں ہیں جو اپنے آپکو مہذب اور ترقی یافتہ سمجھتی ہیں مگر قوائے شہوانی کی غلامی کی طرف ان کا قدم اٹھ رہا ہی اور وہ نہیں جانتیں کہ وہ ہلاکت کے گڑھے کے قریب ہوتی چلی جا رہی ہیں ✽

٨ ٩ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْعٰدُوْنَ ۚ وَالَّذِيْنَ هُمْ لِاَمٰنٰتِهِمْ وَعَهْدِهِمْ رٰعُوْنَ ۙ وَالَّذِيْنَ هُمْ عَلٰى

وہ حد سے بڑھنے والے ہیں ۔ اور جو اپنی امانتوں اور اپنے عہد کو نگاہ رکھنے والے ہیں ۲۲۵۲ اور جو اپنی نمازوں

١٠ ١١ صَلَوٰتِهِمْ يُحَافِظُوْنَ ۘ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْوٰرِثُوْنَ ۙ الَّذِيْنَ يَرِثُوْنَ الْفِرْدَوْسَ ؕ هُمْ فِيْهَا — وقف لازم

کی محافظت کرتے ہیں ۲۲۵۳ یہی وارث ہیں جو فردوس کو ورثہ میں لیتے ہیں وہ اسی میں

١٢ ١٣ خٰلِدُوْنَ ۝ وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ طِيْنٍ ۚ ثُمَّ جَعَلْنٰهُ نُطْفَةً فِيْ

رہیں گے ۔ اور ہم انسان کو مٹی کے خلاصہ سے پیدا کرتے ہیں ۲۲۵۴ پھر ہم اسے ایک مضبوط ٹھہرنے کی جگہ میں

١٤ قَرَارٍ مَّكِيْنٍ ۪ ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً فَخَلَقْنَا الْعَلَقَةَ مُضْغَةً فَخَلَقْنَا الْمُضْغَةَ

نطفہ بناتے ہیں پھر ہم نطفہ کو لوتھڑا بناتے ہیں اور لوتھڑے کو گوشت کا ٹکڑا بناتے ہیں اور گوشت کے ٹکڑے میں ہڈیاں

عِظٰمًا فَكَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ۗ ثُمَّ اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ ؕ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِيْنَ ؕ

بناتے ہیں اور ہڈیوں پر گوشت چڑھاتے ہیں پھر ہم اسے ایک اور پیدائش دیکر اٹھا کھڑا کرتے ہیں پس اللہ بابرکت ہے (جو) سب بنانے والوں سے بہتر ہے ۲۲۵۵

---

ترقی کا پانچواں مرتبہ پابندی عہد ہے

**۲۲۵۲** یہ ترقی کا پانچواں مرتبہ ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس زمانہ کی مدعی تہذیب قوموں کی حالت کو مدنظر رکھ کر ہی یہ علاج بتائے گئے ہیں جب ایک قوم دنیوی ترقی کے معراج پر پہنچتی ہے تو پھر اسے امانت اور عہد کی کوئی پروا نہیں رہتی اسلئے کہ وہ زبردست ہے اور جو چاہے کر سکتی ہے مگر حقیقت یہ ہے کہ امانت اور عہد کے عدم ایفاء سے قوموں کا اعتماد اٹھ جاتا ہے اور نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ساتھ ہی انکا رعب جاتا رہتا ہے اور رعب کے بغیر کوئی مادی قوت کچھ کام نہیں دیتی۔

محافظت نماز ترقی کا آخری مرتبہ ہے۔

**۲۲۵۳** چھٹا اور آخری مرتبہ پر نمازوں کی محافظت رکھی ہے اور اسی طرح سورۃ المعارج میں بھی آخری مرتبہ نمازوں کی محافظت کو ہی رکھا ہے اور اس سے مراد جیسا کہ ۳۰ میں دکھایا گیا ہے صرف اوقات و ارکان کی حفاظت ہی نہیں بلکہ ہر ایک فحشاء اور منکر سے بچنا بھی ہے اور نماز یا خدا کیطرف رجوع ایسے انسان کیلئے بطور ایک غذا کے بنجاتا ہے جس کے بغیر اسے چین نہیں پڑتا اور یہی وجہ ہے کہ نماز کو مومن کا معراج کہا ہے کیونکہ اسکی ترقی کا آخری مرتبہ بھی یہی ہے جب انسان اس مرتبہ کو حاصل کرتا ہے تو اسکا تعلق اللہ تعالیٰ کے ساتھ کمال کو پہنچ جاتا ہے۔ بلند سے بلند اخلاق والے لوگ دنیا میں مادی ترقی کے لیڈر نہیں بلکہ وہ روحانی پیشوا ہوئے ہیں جن کا تعلق اللہ تعالیٰ کے ساتھ کامل ہوا ہے اور تمام دنیا کی اقوام انہی لوگوں کے نقش قدم پر چلنے کا دعویٰ کرتی ہیں۔

سلالۃ

**۲۲۵۴** سلالۃ۔ سلّ ایک چیز کا دوسری سے کھینچکر نکال لینا ہے اور سلالۃ وہ صاف جوہر ہے جو زمین سے کھینچکر نکال لیا جاتا ہے (غ)۔

انسان مٹی سے کس طرح بنتا ہے

قرآن کریم میں کئی جگہ انسان کو مٹی سے پیدا کرنے کا ذکر ہے یہاں اس کی تصریح فرما دی اور بتا دیا کہ مٹی کا بت نہیں بنایا جاتا بلکہ اس کا خلاصہ نکالا جاتا ہے اور یہ اللہ تعالیٰ کی کمال قدرت پر دلالت کرتا ہے کہ ایسے کثیف جوہر سے جیسے مٹی ہے وہ نہایت لطیف جوہر پیدا کرتا ہے جس سے انسان کی زندگی کی ابتدا ہوتی ہے اور جسے کوئی آنکھ دیکھ نہیں سکتی پس جب مٹی جیسی کثیف چیز سے اللہ تعالیٰ زندگی کے جوہر نکالتا رہتا ہے اور یہ نظارہ دن رات ہماری آنکھوں کے سامنے ہے تو اعمال سے اس سے بھی لطیف تر ایک جوہر کیوں نہیں بن سکتا جو انسان کی دوسری زندگی کیلئے بطور ایک بنیاد کے ٹھہرے۔

**۲۲۵۵** جسمانی زندگی کے مدارج کو روحانی زندگی کے مدارج پر بطور شہادت کے پیش کیا ہے اور یہاں بھی چھ ہی مدارج بیان ہوئے ہیں۔

ثُمَّ اِنَّكُمْ بَعْدَ ذٰلِكَ لَمَيِّتُوْنَ ۝ ثُمَّ اِنَّكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ تُبْعَثُوْنَ ۝ وَلَقَدْ خَلَقْنَا ۱۵ ۱۶ ۱۷

پھر تم اسکے بعد یقیناً مرنے والے ہو۔ پھر تم قیامت کے دن اُٹھائے جاؤ گے اور ہم نے تمہارے

فَوْقَكُمْ سَبْعَ طَرَآئِقَ ۖ وَمَا كُنَّا عَنِ الْخَلْقِ غٰفِلِيْنَ ۝ وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً ۱۸

اوپر سات رستے بنائے ۲۲۵۶ اور ہم مخلوق سے بے خبر نہیں اور ہم بادل سے ایک اندازہ سے پانی

بِقَدَرٍ فَاَسْكَنّٰهُ فِى الْاَرْضِ ۖ وَاِنَّا عَلٰى ذَهَابٍۢ بِهٖ لَقٰدِرُوْنَ ۝ فَاَنْشَاْنَا لَكُمْ ۱۹

اُتارتے ہیں پھر اسے زمین میں ٹھہراتے ہیں اور ہم اسے لیجانے پر یقیناً قادر ہیں ۲۲۵۷ پھر ہم اسکے ساتھ تمہارے لیے

بِهٖ جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّاَعْنَابٍ ۘ لَكُمْ فِيْهَا فَوَاكِهُ كَثِيْرَةٌ وَّمِنْهَا تَاْكُلُوْنَ ۝ وَ ۲۰ وقف لازم

کھجوروں اور انگوروں کے باغ اُگاتے ہیں۔ ان میں تمہارے لئے بہت پھل ہیں اور ان سے تم کھاتے ہو اور

شَجَرَةً تَخْرُجُ مِنْ طُوْرِ سَيْنَآءَ تَنْۢبُتُ بِالدُّهْنِ وَصِبْغٍ لِّلْاٰكِلِيْنَ ۝

ایک درخت جو سینا پہاڑ سے نکلتا ہو وہ روغن اور کھانے والوں کیلئے سالن لئے ہوئے نکلتا ہے ۲۲۵۸

---

اور انشانا ہ خلقا آخر میں نفس ناطقہ یا عقل انسانی کے دینے کی طرف اشارہ ہو یعنی بتایا ہو کہ انسان کی زندگی کی ترقیات کو ہم نے محض حیوان کی زندگی کی ترقیات تک محدود نہیں رکھا بلکہ اسے کوئی چیز زائد بھی دی ہو جو اسکے اعمال کے محاسبہ کو اور بعثت کو ضروری ٹھہراتی ہو۔ اسی لئے اس کے بعد اس کی موت کے ساتھ اس کی بعثت کا ذکر کیا ۔

سات رستے اور نظام شمسی — ۲۲۵۶ سات رستوں کی توجیہ مفسرین نے یوں کی ہو کہ وہ سات آسمان ہیں اور رستے انہیں اس لئے کہا ہو کہ فرشتوں کی آمد و رفت ان میں ہو یا کواکب ان میں چلتے ہیں۔ مگر طریقۃ اس چیز کو نہیں کہتے جس میں کوئی رستہ بھی ہو یوں تو زمین بھی طریقہ ہوئی کیونکہ اس میں سبل فجاجا ہیں۔ بلکہ طریقہ خود رستہ کو کہتے ہیں۔ اور یہاں صرف طریقوں کا ذکر ہو دوسرے قرآن کریم نے خود بتادیا ہو کہ وہ چلنے والے کون ہیں والسماء والطارق وما ادرٰىك ما الطارق النجم الثاقب اور نجم ثاقب زہرہ ہو بس معلوم ہوا کہ جن کے یہ رستے ہیں ان میں سے ایک چلنے والا زہرہ ہو اور باقی بھی اسی کے ساتھ کے دوسرے کواکب ہیں جو زمین کے علاوہ نظام شمسی میں سات ہیں پس انہی سات کے رستوں کو سبع طرائق کہا ہو نہ آسمانوں کو۔ ہاں سبع سماوات کا لفظ خود ان سات سیاروں پر اس لحاظ سے صادق آتا ہو کہ وہ اوپر ہیں۔ اور ماکنا عن الخلق غافلین اسی لئے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ اپنے علم سے بیان فرمارہا ہو اور ان اجرام فلکی کی طرف اسلئے توجہ دلائی کہ انسان کی پیدایش کیا حقیقت رکھتی ہو اللہ تعالیٰ نے اتنے اتنے بڑے اجرام بھی پیدا کئے ہیں اور ممکن ہو کہ ماکنا عن الخلق غافلین میں یہ اشارہ ہو کہ ان اجرام میں جو مخلوق ہو ہم اس کی بھی خبرگیری کرتے ہیں ۔

۲۲۵۷ پانی کے لیجانے سے مراد اس کا زمین میں کم کردینا بھی ہو سکتا ہو اور اس کا اوپر بخارات کی صورت میں اُٹھا کر لیجانا بھی سیاق کی رو سے دوسرے معنی کو ترجیح ہو کیونکہ یہاں صرف نعمتیں دینے کا ذکر ہو ۔

سیناء سینین — ۲۲۵۸ سیناء سینا۔ اور سینین شام میں ایک مشہور پہاڑ ہو (ل)، اور بعض نے اس کے معنی مبارک کئے ہیں اور بعض نے درختوں والا (ط)، اور اس کا وہ پہاڑ ہونا جس پر سے موسیٰ علیہ السلام پکارے گئے مشہور ہو اور ایک قول یہ ہو کہ وہ پہاڑ ہو جیسے آنحضرت صلعم کا پہاڑ اُحد ہو

۲۱ وَإِنَّ لَكُمْ فِي الْأَنْعَامِ لَعِبْرَةً ۖ نُسْقِيكُمْ مِمَّا فِي بُطُونِهَا وَلَكُمْ فِيهَا مَنَافِعُ كَثِيرَةٌ

اور یقیناً تمہارے لئے چارپایوں میں بھی عبرت ہے ہم تمہیں اس سے پلاتے ہیں جو انکے پیٹوں میں ہے اور ان میں تمہارے لئے بہت فائدے ہیں

۲۲ ۲۳ وَمِنْهَا تَأْكُلُونَ ۝ وَعَلَيْهَا وَعَلَى الْفُلْكِ تُحْمَلُونَ ۝ وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا نُوحًا إِلَىٰ قَوْمِهِ

اور ان سے تم کھاتے ہو اور ان پر اور کشتیوں پر تم سوار ہوتے ہو اور ہم نے نوح کو اس کی قوم کیطرف بھیجا

ع ۲ (۱۰) حضرت نوحؑ کا دشمنوں سے نجات پانا

۲۴ فَقَالَ يَا قَوْمِ اعْبُدُوا اللَّهَ مَا لَكُمْ مِنْ إِلَٰهٍ غَيْرُهُ ۖ أَفَلَا تَتَّقُونَ ۝ فَقَالَ

سو اس نے کہا اے میری قوم اللہ کی عبادت کرو تمہارے لئے اسکے سوائے کوئی معبود نہیں تو کیا تم تقویٰ اختیار نہیں کرتے تو ان لوگوں کے

الْمَلَأُ الَّذِينَ كَفَرُوا مِنْ قَوْمِهِ مَا هَٰذَا إِلَّا بَشَرٌ مِثْلُكُمْ يُرِيدُ أَنْ يَتَفَضَّلَ

سرداروں نے جو اس کی قوم میں سے کافر ہوئے کہا یہ صرف تمہیں جیسا ایک بشر ہے چاہتا ہے کہ تم پر بڑائی حاصل

عَلَيْكُمْ وَلَوْ شَاءَ اللَّهُ لَأَنْزَلَ مَلَائِكَةً مَا سَمِعْنَا بِهَٰذَا فِي آبَائِنَا الْأَوَّلِينَ ۝

کرے اور اگر اللہ چاہتا تو فرشتے اُتار دیتا ہم نے یہ پہلے اپنے باپ دادوں میں نہیں سنا ۲۲۵۹

۲۵ ۲۶ إِنْ هُوَ إِلَّا رَجُلٌ بِهِ جِنَّةٌ فَتَرَبَّصُوا بِهِ حَتَّىٰ حِينٍ ۝ قَالَ رَبِّ انْصُرْنِي بِمَا كَذَّبُونِ ۝ ۲۲۶۰

وہ صرف ایک ایسا شخص ہے جسے جنون ہے تو ایک وقت تک اسکے بارے میں انتظار کرو (نوحؑ نے) کہا اے میرے رب مجھے مدد دے اسلئے کہ انہوں نے مجھے جھٹلایا

۲۷ فَأَوْحَيْنَا إِلَيْهِ أَنِ اصْنَعِ الْفُلْكَ بِأَعْيُنِنَا وَوَحْيِنَا فَإِذَا جَاءَ أَمْرُنَا وَفَارَ التَّنُّورُ

پس ہم نے اسکی طرف وحی کی کہ ہماری آنکھوں کے سامنے اور ہماری وحی سے کشتی بنا پس جب ہمارا حکم آئے اور زمین اپنا پانی، جوش مارے

---

دھن ۔ صبغ — دُھن ۔ روغن کو کہتے ہیں اور صبغ سالن کو اس لحاظ سے کہ کھانا کھانیوالا روٹی کو سالن میں ڈبو کر کھاتا ہے ۱۵۴۳ +

زیتون کا درخت — یہ درخت زیتون ہے (ح)، اور اس کے الگ ذکر میں حالانکہ اوپر بارش کے ساتھ باغ وغیرہ لگانے کا ذکر ہوا اشارہ اس طرف معلوم ہوتا ہے یوقد من شجرة مبارکة زیتونة لاشرقیة ولاغربیة (النور ۲۴: ۳۵) جہاں اسلام کو درخت زیتون سے تشبیہ دی ہے اور بعض احادیث میں زیتون کی تعریف بھی بہت آئی ہے +

تفضل — ۲۲۵۹ یتفضل تَفَضُّل یہ ہے کہ اپنے ہمسروں پر فضیلت کا دعوےٰ کرے یعنی وہ چاہتا ہے کہ رسول بنکر عام لوگوں سے اس کی قدر و منزلت زیادہ ہو دل، +

۲۲۶۰ بما کذبون میں با سبب کیلئے ہے یا بدل کیلئے اور آلہ کیلئے لیکر ایک یوں معنی بھی ہو سکتے ہیں اس چیز کیساتھ میری مدد کر جس میں انہوں نے مجھے جھٹلایا ہے یعنی اس عذاب کو بھیجکر جس کا تو نے وعدہ کیا ہے +

فَاسْلُكْ فِيهَا مِن كُلٍّ زَوْجَيْنِ اثْنَيْنِ وَأَهْلَكَ إِلَّا مَن سَبَقَ عَلَيْهِ الْقَوْلُ مِنْهُمْ

تو اس میں ہر (ضرورت کی) شے کے نر و مادہ دو دو لے لے اور اپنے اہل کو بھی سوائے اس کے جس کے متعلق اُن میں سے پہلے حکم ہو چکا

وَلَا تُخَاطِبْنِي فِي الَّذِينَ ظَلَمُوا إِنَّهُم مُّغْرَقُونَ ۝ فَإِذَا اسْتَوَيْتَ أَنتَ وَمَن ۲۸

اور ان کے متعلق مجھ سے خطاب نہ کرنا جو ظالم ہیں وہ غرق کئے جائیں گے پس جب تو اور جو تیرے ساتھ

مَّعَكَ عَلَى الْفُلْكِ فَقُلِ الْحَمْدُ لِلَّهِ الَّذِي نَجَّانَا مِنَ الْقَوْمِ الظَّالِمِينَ ۝ وَقُل ۲۹

ہیں کشتی پر مضبوط ہو کر بیٹھ جاؤ تو کہہ سب تعریف اللہ کیلئے ہے جس نے ہمیں ظالم قوم سے نجات دی ۲۲۶۱ اور کہو

رَّبِّ أَنزِلْنِي مُنزَلًا مُّبَارَكًا وَأَنتَ خَيْرُ الْمُنزِلِينَ ۝ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ وَ ۳۰

اے میرے رب مجھے برکت والا اتارنا اتار اور تو سب اُتارنے والوں سے بہتر ہے ۲۲۶۲ یقیناً اس میں نشان ہیں اور ہم

إِن كُنَّا لَمُبْتَلِينَ ۝ ثُمَّ أَنشَأْنَا مِن بَعْدِهِمْ قَرْنًا آخَرِينَ ۝ فَأَرْسَلْنَا ۳۱ ۳۲

آزمائش کرتے رہتے ہیں ۲۲۶۳ پھر ہم نے ان کے بعد ایک اور نسل پیدا کی پس ان میں انہی

ع ۱۸

فِيهِمْ رَسُولًا مِّنْهُمْ أَنِ اعْبُدُوا اللَّهَ مَا لَكُم مِّنْ إِلَٰهٍ غَيْرُهُ أَفَلَا تَتَّقُونَ ۝ وَقَالَ الْمَلَأُ ۳۳

میں سے رسول بھیجا کہ اللہ کی عبادت کرو تمہارے لئے اس کے سوائے کوئی معبود نہیں تو کیا تم تقویٰ اختیار نہیں کرتے ۲۲۶۴ تو اس کی قوم کے

انبیاء بعد نوح کا اپنے دشمنوں سے نجات پانا

مِن قَوْمِهِ الَّذِينَ كَفَرُوا وَكَذَّبُوا بِلِقَاءِ الْآخِرَةِ وَأَتْرَفْنَاهُمْ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا

سرداروں نے کہا جو کافر تھے اور آخرت کی ملاقات کو جھٹلاتے تھے اور ہم نے انہیں دنیا کی زندگی میں آسودگی دی تھی

---

دوسرے کی مصیبت پر خوش نہ ہونا چاہئے

۲۲۶۱ حالانکہ قوم غرق ہو گئی تھی مگر ان کے غرق ہونے پر الحمد نہیں کہا بلکہ اپنی نجات پر اور نجات بھی ان لوگوں کے ہاتھ سے جنہوں نے ظلم کر کے چند خدا کے بندوں کو ہلاک کرنے کی ٹھان لی تھی۔ اس میں یہ اشارہ ہے کہ کسی کی مصیبت پر خوش نہ ہونا چاہئے۔

مُنزَل

۲۲۶۲ مُنزَل مصدر بھی ہو سکتا ہے بمعنی انزال اور اُترنے کی جگہ بھی مراد ہو سکتی ہے۔ یہ دعا اس بنا پر کہ اذا استویت انت کے بعد آتی ہے کشتی میں داخل ہونے کے متعلق سمجھی گئی ہے مگر مجاہد اور ایک جماعت سے روایت ہے کہ یہ وہ دعا ہے جو حضرت نوح کو کشتی سے اُترنے کے وقت کرنے کا حکم تھا اور یہ زیادہ قرین قیاس ہے۔

اِنْ

۲۲۶۳ اِن بمعنی اِنَّ ہے۔ اور مراد قوم نوح کی آزمائش بھی ہو سکتی ہے مگر نشان کے ذکر کے لحاظ سے یہ بہتر معلوم ہوتا ہے کہ دوسرے بندوں کی آزمائش مراد لی جائے یہ الفاظ ایک قانون کے رنگ میں ہیں یعنی ہمارا قانون یہ ہے کہ ہم بندوں کی آزمائش کرتے رہتے ہیں یعنی ان کی جودت اور رداءت کو ظاہر کرتے رہتے ہیں۔

۲۲۶۴ قوم نوح کے بعد جس قوم کا ذکر قرآن شریف نے کیا ہے وہ عاد ہی ہے واذکروا اذ جعلکم خلفاء من بعد قوم نوح (الاعراف ۶۹) اور ان کے رسول حضرت ہود علیہ السلام تھے۔

۳۳ مَا هٰذَآ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يَاْكُلُ مِمَّا تَاْكُلُوْنَ مِنْهُ وَيَشْرَبُ مِمَّا تَشْرَبُوْنَ ۝

یہ کچھ نہیں مگر تم جیسا ایک انسان جو اسی سے کھاتا ہے جو تم کھاتے ہو اور اسی سے پیتا ہے جو تم پیتے ہو

۳۴ ۳۵ وَلَئِنْ اَطَعْتُمْ بَشَرًا مِّثْلَكُمْ اِنَّكُمْ اِذًا لَّخٰسِرُوْنَ ۝ اَيَعِدُكُمْ اَنَّكُمْ اِذَا مِتُّمْ وَ

اور اگر تم اپنے جیسے ایک انسان کی اطاعت کرو گے تو اس حال میں تم یقیناً نقصان اٹھانے والے ہو گے کیا وہ تمہیں ڈراتا ہے کہ جب تم مر جاؤ گے اور

۳۶ كُنْتُمْ تُرَابًا وَّعِظَامًا اَنَّكُمْ مُّخْرَجُوْنَ ۝ هَيْهَاتَ هَيْهَاتَ لِمَا تُوْعَدُوْنَ ۝

مٹی اور ہڈیاں ہو جاؤ گے تو تم (پھر) نکالے جاؤ گے دور بہت ہی دور (از عقل)، وہ ہے جس کا تمہیں وعدہ دیا جاتا ہے ۲۲۶۵

۳۷ ۳۸ اِنْ هِيَ اِلَّا حَيَاتُنَا الدُّنْيَا نَمُوْتُ وَنَحْيَا وَمَا نَحْنُ بِمَبْعُوْثِيْنَ ۝ اِنْ هُوَ

یہ کچھ نہیں مگر صرف ہماری دنیا کی زندگی ہے ہم مرتے ہیں اور زندہ ہوتے ہیں اور ہم دوبارہ نہیں اٹھائے جائیں گے ۲۲۶۶ وہ کچھ نہیں

۳۹ اِلَّا رَجُلُ ِۨ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا وَّمَا نَحْنُ لَهٗ بِمُؤْمِنِيْنَ ۝ قَالَ رَبِّ

مگر صرف ایک شخص ہے جس نے اللہ پر جھوٹ افترا کیا ہے اور ہم اس پر ایمان لانے والے نہیں (رسول نے) کہا میرے رب

۴۰ ۴۱ انْصُرْنِيْ بِمَا كَذَّبُوْنِ ۝ قَالَ عَمَّا قَلِيْلٍ لَّيُصْبِحُنَّ نٰدِمِيْنَ ۝ فَاَخَذَتْهُمُ

میری مدد کر اس لیے کہ انہوں نے مجھے جھٹلا دیا ہے فرمایا تھوڑی سی دیر میں یقیناً پشیمان ہوں گے ۲۲۶۷ تو ایک ہولناک

الصَّيْحَةُ بِالْحَقِّ فَجَعَلْنٰهُمْ غُثَآءً ۚ فَبُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ۝

آواز نے انہیں حق کے ساتھ آپکڑا سو ہم نے انہیں کوڑا کرکٹ کر دیا پس ظالم لوگوں کیلئے دوری ہے ۲۲۶۸

---

هیهات — ۲۲۶۵ هیهات ایک کلمہ ہے جو کسی چیز کے دور کرنے کیلئے استعمال ہوتا ہے (غ)، اور دو اسم اس کے ساتھ ہوتا ہے اس پر عرب لام داخل بھی کرتے ہیں جیسے یہاں اور نہیں بھی کرتے ہیں (ج) ۔

تناسخ — ۲۲۶۶ نموت ونحیا ہم مرتے ہیں اور ہم زندہ ہوتے ہیں یعنی پہلے تو چلے جاتے ہیں نئے پیدا ہوتے چلے جاتے ہیں اور بعض نے اس سے تناسخ کا عقیدہ نکالا ہے یعنی ان کا مذہب یہ ہے کہ ہم جب مر جاتے ہیں تو کسی نئی صورت میں زندہ ہو کر آ جاتے ہیں اور بعثت یا نئی زندگی کوئی شے نہیں ۔

۲۲۶۷ عما قلیل کی ترکیب ہے عن زمان قلیل اور ما جار و مجرور کے درمیان صلہ ہے جو قلت کے معنی کی تاکید کیلئے ہے (ر) ۔

غثاء — ۲۲۶۸ غثاء سیلاب اور ہانڈی کا غثاء وہ چیز ہے جو ایک جگہ پر متفرق ہو جائے جیسے خشک شدہ نبات یا ہانڈی کی جھاگ اور اس کے ساتھ اس چیز کی مثال دی جاتی ہے جو ضائع ہو جائے اور اس کی کچھ قدر و قیمت نہ سمجھی جائے ۔ بُعد کیلئے دیکھو ۱۲۷۷ ۔

٤٢ ٤٣ ثُمَّ اَنْشَاْنَا مِنْ بَعْدِهِمْ قُرُوْنًا اٰخَرِيْنَ ۝ مَا تَسْبِقُ مِنْ اُمَّةٍ اَجَلَهَا وَمَا

پھر انکے بعد ہم نے اور نسلیں پیدا کیں — کوئی قوم نہ اپنے وقت مقررہ سے آگے جا سکتی ہے اور نہ

٤٤ يَسْتَاْخِرُوْنَ ۝ ثُمَّ اَرْسَلْنَا رُسُلَنَا تَتْرَا ۭ كُلَّمَا جَاۗءَ اُمَّةً رَّسُوْلُهَا كَذَّبُوْهُ

پیچھے رہ سکتی ہے — پھر ہم نے اپنے رسول پے درپے بھیجے — جب کبھی کسی قوم کے پاس اسکا رسول آیا انہوں نے اسے جھٹلایا

فَاَتْبَعْنَا بَعْضَهُمْ بَعْضًا وَّجَعَلْنٰهُمْ اَحَادِيْثَ ۚ فَبُعْدًا لِّقَوْمٍ لَّا يُؤْمِنُوْنَ ۝

تو ہم بھی ایک کے پیچھے دوسرے کو (ہلاکت میں) پہنچاتے رہے اور ہم نے انہیں کہانیاں بنا دیا پس ان لوگوں کیلئے دوری ہو جو ایمان نہیں لاتے ٢٢٦٩

٤٥ ٤٦ ثُمَّ اَرْسَلْنَا مُوْسٰى وَاَخَاهُ هٰرُوْنَ ۙ بِاٰيٰتِنَا وَسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ ۝ اِلٰى فِرْعَوْنَ

پھر ہم نے موسیٰ اور اسکے بھائی ہارون کو اپنی آیتوں اور کھلی مضبوط دلیل کے ساتھ بھیجا — فرعون اور اس کے

٤٧ وَمَلَا۟ىِٕهٖ فَاسْتَكْبَرُوْا وَكَانُوْا قَوْمًا عَالِيْنَ ۝ فَقَالُوْٓا اَنُؤْمِنُ لِبَشَرَيْنِ مِثْلِنَا

سرداروں کیطرف مگر انہوں نے تکبر کیا اور وہ سرکش لوگ تھے — تو انہوں نے کہا کیا ہم اپنے جیسے دو انسانوں پر ایمان لائیں

٤٨ ٤٩ وَقَوْمُهُمَا لَنَا عٰبِدُوْنَ ۝ فَكَذَّبُوْهُمَا فَكَانُوْا مِنَ الْمُهْلَكِيْنَ ۝ وَلَقَدْ

اور انکی قوم کے لوگ ہمارے خدمتگار رہیں ٢٢٧٠ سو انہوں نے ان دونوں کو جھٹلایا تو ہلاک شدہ (قوموں) میں سے ہو گئے — اور ہم نے

٥٠ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ لَعَلَّهُمْ يَهْتَدُوْنَ ۝ وَجَعَلْنَا ابْنَ مَرْيَمَ وَاُمَّهٗٓ اٰيَةً

موسیٰ کو کتاب دی — تاکہ وہ ہدایت پائیں — اور ہم نے ابن مریم اور اسکی ماں کو ایک نشان بنایا۔

---

تترى — ٢٢٦٩ تترى ۔ مُوَاتَرَۃ سے فَعْلٰی ہے جس کا مادہ وَتر ہے اور مواترۃ کے معنی ہیں وتر وتر یعنی ایک ایک کرکے ایک کو دوسرے کے پیچھے لانا اور اسکی اصل واؤ ہے جو تا سے بدل گئی ہو (غ)۔

احادیث ۔ دیکھو ١٥١٦ د اور یہاں مراد ہے کہ ان کا ذکر صرف خبروں کے طور پر رہ گیا جسکے ساتھ مثال دی جائے (غ)۔

عابدون — ٢٢٧٠ عابدون ۔ عابد کے معنی خادم مطیع بھی ہیں اور عبادت کرنے والے بھی۔ مگر یہاں خادم ہی مراد

تعبید — ہیں اس لئے کہ دوسری جگہ ہے وتلک نعمة تمنها علیّ ان عبّدت بنی اسرائیل (الشعراء ٢٦-٢٢) اور عَبَّدَہٗ کے معنی ہیں اسے عبد یا غلام بنا لیا۔

## وَاٰوَيْنٰهُمَآ اِلٰى رَبْوَةٍ ذَاتِ قَرَارٍ وَّمَعِيْنٍ ۵۰

اور ان دونوں کو ایک بلند جگہ پر پناہ دی جو ہموار اور چشموں والی تھی ۱۷۲۴

ربوۃ — ۱۷۲۴ ربوۃ ۔ کل ما ارتفع من الارض یعنی جو زمین بلند ہو اسے ربوۃ کہا جاتا ہے (ل) اور وہ ایسی بلند زمین جو ہموار ہو پہاڑ نہ ہو (ر) یعنی سطح مرتفع ۔ مکان ما تفع من الارض علی ما حولہ (ح) ۔

قرار — قرار کے معنی ٹھہرنا ہیں۔ اور ذات قرار کے معنی ہیں ایسی زمین جس میں پانی ٹھہرے (ل)، یا سطح مستوی یعنی ہموار جگہ (ح)، یا پھلوں والی (ح)۔

معین — معین ۔ ماء معین اور ماء معیون کے ایک معنی ہیں ظاہر یعنی جسے آنکھ زمین پر چلتا دیکھے (ل)، کیونکہ عین آنکھ کو کہتے ہیں ۔

حضرت عیسیٰ اور آپکی والدہ کا نشان ہونا — ابن مریم اور اس کی ماں کو ایک نشان بنایا کس لحاظ سے ؟ مفسرین اکثر بن باپ پیدائش کی طرف ہی گئے ہیں مگر یہاں ذکر نیک لوگوں کی فلاح اور ظالموں کے ہاتھ سے نجات پا جانا ہے اور اسی کو بار بار نشان کہا گیا ہے ان فی ذلک لاٰیۃ اور قوم نوح کو غرق کرنے کے بعد فرمایا وجعلنٰهم للناس اٰیۃ (الفرقان ۲۵ : ۳۷) پس قوم نوح اگر ہلاک کیا جانے کے لحاظ سے نشان ہے تو ابن مریم اور انکی والدہ بچائے جانے کے لحاظ سے نشان ہیں پس مراد ان کا نشان ہونا اسی لحاظ سے ہے کہ انہیں ظالم قوم کے ہاتھ سے نجات دی گئی اور قرآن کریم نے خود اس آیت کا بیان انگلے الفاظ میں کر دیا ہے ۔

حضرت عیسیٰ کو پناہ کہاں ملی — یہ جگہ کونسی تھی جہاں ابن مریم اور انکی والدہ کو پناہ ملی ۔ مفسرین کا اس میں بہت اختلاف ہے کوئی اسے فلسطین قرار دیتا ہے کوئی بیت المقدس کوئی دمشق اور کوئی مصر ۔ مگر سب سے پہلا سوال یہ ہے کہ قرآن شریف کے لفظ ۔ ربوۃ ۔ ذات قرار ۔ ذات معین ان میں سے کسی پر بھی صادق نہیں آتے ۔ ربوۃ چاہتا ہے کہ بلند زمین ہو ۔ ذات قرار چاہتا ہے کہ ہموار ہو پہاڑ نہ ہو ۔ یا بہت پھلوں والی ہو ۔ ذات معین چاہتا ہے کہ اس میں سطح زمین پر چشمے اور نہریں بہ رہی ہوں ان تمام صفات میں اگر کوئی یکتا قطعہ زمین ہے تو وہ کشمیر ہے ۔ فلسطین اور بیت المقدس اور دمشق اور مصر تو بہر حال نہیں ۔

حضرت عیسیٰ کا کشمیر آنا — کشمیر کی بلندی چار ہزار فٹ یا اس سے اوپر ہے ۔ پھر یہ ذات قرار ہموار میدان ہونے کے لحاظ سے بھی ہے اور پھلوں والی جگہ ہونے کے لحاظ سے بھی ۔ پھر چشمے بھی اس میں اس کثرت سے بہتے ہیں کہ انکی نظیر دوسری جگہ نہیں ملتی ۔ دوسری بات یہ ہے کہ یہاں پناہ دینے کا ذکر ہے اور انبیاء کا جس قدر ذکر قرآن شریف میں ہے وہ بعد تبلیغ ظالم مخالفوں کے ہاتھ سے نجات دینے پر ہی ہے پس حضرت عیسیٰ کو جو یہ پناہ ملی ہے یہ بھی اپنے دشمنوں کے ہاتھ سے ملی اور جیسا کہ ۶۲۵ میں دکھایا گیا ہے حضرت عیسیٰ صلیب سے زندہ اتر آئے اور یہاں قرآن کریم نے اس عقدہ کو بھی حل کر دیا کہ صلیب سے زندہ اتر کر پھر کیا ہوا ۔ اور یہاں بتا دیا کہ انہیں اور انکی والدہ کو ایک اور ملک میں پناہ ملی اور اس کا نقشہ ایسا بتا دیا کہ دنیا کے کسی دوسرے حصے پر وہ صادق نہیں آ سکتا گویا فلسطین سے انہوں نے ہجرت کی ۔

یوز آسف نبی کی قبر حضرت عیسیٰ کی قبر ہے — کشمیر میں حضرت عیسیٰ کا آنا تاریخ سے بھی ثابت ہے چنانچہ محلہ خان یار شہر سرینگر میں ایک قبر ہے جو یوز آسف کی قبر کے نام سے موسوم ہے اور عیسیٰ صاحب کی قبر بھی کہا جاتا ہے اور یہ نہ صرف زبانی روایتوں سے ہی معلوم ہوتا ہے بلکہ تاریخ اعظمی کشمیر جسے لکھے ہوئے ڈیڑھ سو سال گذر چکا ہے اس میں صفحہ ۸۲ پر اس قبر کا ذکر ہے ان الفاظ میں کہ یہ قبر عام طور پر ایک نبی کی قبر مشہور ہے اور کہ وہ ایک شہزادہ تھا جو کشمیر میں کسی دوسرے ملک سے آیا اور کہ اس کا نام یوز آسف تھا ۔ اب یہ امر قابل غور ہے کہ آنحضرت صلعم کے بعد تو کوئی نبی ہوا نہیں اور نہ کسی ولی کی قبر نبی کی کہلا سکتی تھی ۔ اور نبی کا لفظ عربی اور عبرانی زبانوں کا ہے پس لازماً یہ کوئی عبرانی نبی ہیں جو صحیح زمانہ بیان کیا جاتا ہے وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے زمانہ سے ملتا ہے اور پھر سب سے بڑھ کر یہ کہ نام یوز یا یوس (کیونکہ س ز سے بدل جاتا ہے) اور یسوع باہم ملتے ہیں یہ دلائل ایک زبردست قرینہ ہیں کہ وہ قبر جو محلہ خانیار میں ہے وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی قبر ہی ہے اور کسی نبی کی قبر نہیں ۔

ع ۴
فلاح حصولِ کمال و ورود سے شبیں اخلاق فاضلہ اور تعلق باللہ سے ہے

يٰۤاَيُّهَا الرُّسُلُ كُلُوْا مِنَ الطَّيِّبٰتِ وَاعْمَلُوْا صَالِحًا ۭ اِنِّيْ بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِيْمٌ ۵۱

اے رسولو پاکیزہ چیزوں سے کھاؤ اور اچھے عمل کرو میں اسے جو تم کرتے ہو جانتا ہوں ۲۲۷۲

وَاِنَّ هٰذِهٖٓ اُمَّتُكُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً وَّاَنَا رَبُّكُمْ فَاتَّقُوْنِ ۵۲ فَتَقَطَّعُوْٓا اَمْرَهُمْ بَيْنَهُمْ ۵۳

اور کہ یہ تمہاری جماعت ایک ہی جماعت ہے اور میں تمہارا رب ہوں سو میرا تقویٰ کرو پھر انہوں نے اپنے معاملہ کو آپس میں قطع کر کے ٹکڑے

زُبُرًا ۭ كُلُّ حِزْبٍۢ بِمَا لَدَيْهِمْ فَرِحُوْنَ ۝ فَذَرْهُمْ فِيْ غَمْرَتِهِمْ حَتّٰى حِيْنٍ ۵۴

ٹکڑے کر دیا ہر گروہ اسپر جو انکے پاس ہے خوش ہیں ۲۲۷۳ سو انہیں اپنی جہالت میں ایک وقت تک چھوڑ دے

---

افغانوں اور کشمیریوں کا بنی اسرائیل سے ہونا

علاوہ ازیں اور بھی دلائل ہیں کہ حضرت عیسیٰ مشرق کی طرف آئے۔ افغان ابتک اپنے آپکو بنی اسرائیل بتاتے ہیں اور انکی روایات سے رسم و رواج سے ان کے نقشوں سے ان کا بنی اسرائیل ہونا ثابت ہوتا ہے یہی بات اہل کشمیر کے متعلق معلوم ہوتی ہے اور کشمیر کے بہت سے شہروں کے نام فلسطین کے شہروں پر ہیں جن سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ کچھ حصہ بنی اسرائیل کا ایام جلاوطنی میں افغانستان اور کشمیر میں آباد ہوا اور حضرت عیسیٰ کو جب یہود فلسطین کی ایذا دہی سے ہجرت کرنی پڑی تو آپنے ان اقوام بنی اسرائیل کی طرف رخ کیا جو اپنے وطن سے الگ ہو چکی تھیں۔

حضرت عیسیٰ کا ایک سو بیس برس عمر پانا

اور حدیث میں جو آتا ہے ان عیسیٰ عاش مائة وعشرین سنة یعنی حضرت عیسیٰ ایک سو بیس سال زندہ رہے اس کی رو سے بھی ضروری ٹھہرتا ہے کہ بقیہ عمر آپنے کہیں اور گزاری ہو +

۲۲۷۲ یہ خطاب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو ہے اور ایک شخص کیلئے بعض دفعہ جمع کا صیغہ استعمال ہو جاتا ہے (ج) اور مراد یہ ہے کہ ہم نے عیسیٰ اور ان کی والدہ کو اچھی جگہ پر پناہ دی تو ساتھ ہی ان کو یہ بھی کہدیا کہ طیبات سے کھاؤ (د) جس سے معلوم ہوا کہ وہ خطہ زمین پھلوں والا بھی تھا جیسا کہ ذات قرار کے معنی میں بیان ہوا ہے۔ اور یا یہ حکایت کے طور پر ہے کہ ہر رسول سے اس کے زمانہ میں یوں ہی خطاب ہوا تھا اور اب گویا نبی کریم صلعم کو انہی الفاظ میں خطاب ہوتا ہے اور امام راغب کہتے ہیں کہ رسل کے لفظ میں نبی کریم صلعم کے ساتھ آپکے برگزیدہ اصحاب شامل ہیں +

مذاہب مختلفہ بھی سچا اور رسول بھی طرف ایک رسول کا آنا

۲۲۷۳ مختلف رسولوں کا ذکر کرنے سے منشا یہ ہے کہ سب خدا کی طرف سے آئے اور اصلاح خلق انکے مد نظر تھی سب کے حالات انکا دشمنوں کے ہاتھ سے نجات پانا اور اللہ تعالیٰ کی توحید کو دنیا میں قایم کرنا یکساں تھا اسی لئے پہلے یایھا الرسل میں سب کو ایک ہی لفظ سے خطاب کیا پھر ان کی بعثت کا مقصد ایک ہونے کا ذکر اور بھی صراحت سے ان الفاظ میں کیا ان ھذہ امتکم امة واحدة یعنی رسولوں کی جماعت ایک ہی جماعت ہے اور ان کی بعثت کی غرض دنیا میں اس بات کا قایم کرنا ہے کہ سب کا رب اللہ ہے اس کا تقویٰ اختیار کیا جائے لیکن ان کے پیروؤں نے اس واحد مقصد کو ملیا میٹ کر دیا اور امر دین کو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا ہر گروہ صرف جو اس کے اپنے پاس تھا اس پر خوش ہو گیا اور دوسرے رسولوں کی رسالت کا انکار کر دیا اور نسل انسانی ٹکڑے ٹکڑے ہو گئی یہ اس آیت کا مضمون ہے اور اس کے بیان کرنے کی غرض صاف ہے کہ اس حالت میں ضروری تھا کہ سب کو ایک دین پر جمع کرنے کیلئے اور اس حقیقت کو دنیا میں آشکارا کرنے کیلئے کہ سب مذاہب اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہیں ایک رسول مبعوث ہوتا۔ جیسا کہ آگے چلکر تبارک الذی نزل الفرقان علی عبدہ لیکون للعالمین نذیرا (الفرقان ۲۵-۱) میں بیان فرمایا +

۵۵ ۵۶ أَيَحْسَبُونَ أَنَّمَا نُمِدُّهُم بِهِ مِن مَّالٍ وَبَنِينَ ○ نُسَارِعُ لَهُمْ فِي الْخَيْرَاتِ ۚ بَل

کیا یہ خیال کرتے ہیں کہ وہ جو ہم انکو مال اور بیٹوں سے مدد دے رہے ہیں تو ہم ان کیلئے ایسی چیزیں جلدی بھیج رہے ہیں بلکہ وہ

۵۷ ۵۸ لَّا يَشْعُرُونَ ○ إِنَّ الَّذِينَ هُم مِّنْ خَشْيَةِ رَبِّهِم مُّشْفِقُونَ ○ وَالَّذِينَ هُم

محسوس نہیں کرتے ۲۲۷۴ جو لوگ اپنے رب کے خوف کی وجہ سے ڈرتے رہتے ہیں ۲۲۷۵ اور وہ جو

۵۹ ۶۰ بِآيَاتِ رَبِّهِمْ يُؤْمِنُونَ ○ وَالَّذِينَ هُم بِرَبِّهِمْ لَا يُشْرِكُونَ ○ وَالَّذِينَ

اپنے رب کی آیتوں پر ایمان لاتے ہیں اور وہ جو اپنے رب کے ساتھ (کسی کو) شریک نہیں کرتے اور وہ جو

۶۱ يُؤْتُونَ مَا آتَوا وَّقُلُوبُهُمْ وَجِلَةٌ أَنَّهُمْ إِلَىٰ رَبِّهِمْ رَاجِعُونَ ○ أُولَٰئِكَ

دیتے ہیں جو کچھ کہ وہ دیتے ہیں حالانکہ انکے دل خوف سے بھرے ہوتے ہیں کہ وہ اپنے رب کیطرف لوٹکر جانیوالے ہیں ۲۲۷۶ یہ لوگ

۶۲ يُسَارِعُونَ فِي الْخَيْرَاتِ وَهُمْ لَهَا سَابِقُونَ ○ وَلَا نُكَلِّفُ نَفْسًا إِلَّا وُسْعَهَا ۚ

نیکیوں میں جلدی کرتے ہیں اور وہ انکی وجہ سے سبقت لیجانیوالے ہیں ۲۲۷۷ اور ہم کسی شخص پر کوئی مشقت نہیں ڈالتے مگر اسکی وسعت کے مطابق

---

۲۲۷۴ یہاں بتایا ہے کہ لوگ دنیا کے مال اور جتھے کو یعنی دنیوی طاقت کو ہی کامیابی سمجھ لیتے ہیں حالانکہ وہ فلاح سے اس قدر دور پڑے ہوئے ہیں کہ انکو یہ احساس بھی نہیں کہ فلاح کسے کہتے ہیں، اور حقیقی کامیابی بلند اخلاق سے ہے۔ مال و دولت سے اسی کو غمرۃ یعنی انکی جہالت کہا ہے جس میں وہ ڈوبے ہوئے ہیں اور اسی لئے اس کے بالمقابل اگلی آیات میں پھر اللہ تعالیٰ سے تعلق کا ذکر کیا ہے جو اخلاق فاضلہ کی بنیاد ہے۔ — دنیا کا مال اور جتھہ کامیابی نہیں

۲۲۷۵ مشفقون۔ شَفَق دن کی روشنی کا رات کی سیاہی سے مل جل جانا ہے جو غروب آفتاب کے وقت ہوتا ہے فلا اقسم بالشفق (الانشقاق ۸۴-۱۶)، اور اِشفاق فکر ہے جو خوف کے ساتھ ملا ہوا ہو وھم من الساعۃ مشفقون (الانبیاء ۲۱-۴۹) اور جب اس کا صلہ مِن ہو تو خوف کے معنی اس میں غالب ہوتے ہیں اور فی صلہ ہو تو فکر کے معنی غالب ہوتے ہیں انا کنا قبل فی اھلنا مشفقین (الطور ۵۲-۲۶)، مشفقین مما کسبوا (الشوریٰ ۴۲-۲۲)، ءاشفقتم ان تقدموا (المجادلۃ ۵۸-۱۳) (غ)، اور شَفَقۃ اسی سے اسم ہے چنانچہ کہتے ہیں اَشْفَقْتُ علیہ وانا مُشْفِقٌ وشفیق (ل)۔ — شَفَق — اشفاق — شفقۃ

۲۲۷۶ یؤتون ما آتوا۔ ایتاء کے معنی اِعطاء یا دینا ہیں اور صدقات کے دینے پر بالخصوص بولا گیا ہے تو مطلب یہ ہے کہ وہ اپنے مال کو اللہ کی راہ میں خرچ کرتے ہیں اور انکا خوف اسلئے ہوتا ہے کہ انکا دینا اللہ تعالیٰ کے نزدیک قبول ہوگا یا نہیں یا اسلئے کہ کافی طور پر اللہ کی راہ میں خرچ کیا ہے یا نہیں اور ان آیات میں دو ہی باتوں کا ذکر کیا ایک اللہ تعالیٰ کا خوف اور عظمت دل میں ہونا اور اس کی توحید پر قائم ہونا اور دوسرے اپنے مال کو مخلوق خدا کی خدمت میں لگا دینا۔ — ایتاء

۲۲۷۷ اوپر کہا تھا کہ مال اور جتھہ خیرات نہیں یعنی ایسی بھلائیاں جو انسان کی فلاح کا موجب ہوتی ہیں تو اب اللہ تعالیٰ سے تعلق اور مخلوق خدا کی خدمت کا ذکر کرکے بتایا کہ خیرات یہ ہیں یعنی انسان کی فلاح کا تعلق ان چیزوں سے ہے اور جو لوگ بجائے دنیا کے مال پر جھکنے کے ان کے لینے کے لئے جلدی کرتے ہیں وہ ان خیرات کی وجہ سے سابق بن جاتے ہیں یعنی دوسرے لوگوں سے آگے نکل جاتے ہیں۔

وَلَدَيْنَا كِتٰبٌ يَّنْطِقُ بِالْحَقِّ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ۝ بَلْ قُلُوْبُهُمْ فِيْ غَمْرَةٍ مِّنْ هٰذَا ۶۳
اور ہمارے پاس کتاب ہے جو سچ سچ بتا دیتی ہے اور ان پر ظلم نہیں کیا جائیگا ۲۲۷۸ بلکہ انکے دل اسکے متعلق جہالت میں ہیں اور
وَلَهُمْ اَعْمَالٌ مِّنْ دُوْنِ ذٰلِكَ هُمْ لَهَا عٰمِلُوْنَ ۝ حَتّٰۤى اِذَاۤ اَخَذْنَا مُتْرَفِيْهِمْ بِالْعَذَابِ ۶۴
اسکے سوائے ان کے اور عمل بھی ہیں جو وہ کرتے رہتے ہیں ۲۲۷۹ یہانتک کہ جب ہم نے انکے آسودہ حال لوگوں کو عذاب میں پکڑا
اِذَا هُمْ يَجْئَرُوْنَ ۝ لَا تَجْئَرُوا الْيَوْمَ اِنَّكُمْ مِّنَّا لَا تُنْصَرُوْنَ ۝ قَدْ كَانَتْ اٰيٰتِيْ تُتْلٰى ۶۵ ۶۶
تو اسوقت وہ چلانے لگے ۲۲۸۰ آج مت چلاؤ تمہیں ہماری طرف سے کوئی مدد نہیں دیجائیگی میری آیتیں تمہارے سامنے پڑھی
عَلَيْكُمْ فَكُنْتُمْ عَلٰۤى اَعْقَابِكُمْ تَنْكِصُوْنَ ۝ مُسْتَكْبِرِيْنَ ۖ بِهٖ سٰمِرًا تَهْجُرُوْنَ ۝ ۶۷
جاتی تھیں تو تم اپنی ایڑیوں پر اُلٹے پھر جاتے تھے ۲۲۸۱ تکبر کرتے ہوئے اسے مشغلہ بناتے ہوئے حق کی ترک کرتے تھے ۲۲۸۲

---

۲۲۷۸ مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جو احکام انسان کی فلاح کیلئے دیئے ہیں یا جو راہیں ترقی کی اسے بتائی ہیں تو یہ کوئی ایسے امور نہیں جو عام انسانوں کی وسعت سے باہر ہوں۔ اور کتاب ینطق بالحق میں اپنا قانون بیان فرمایا کہ اعمال کے نتائج پیدا ہوتے چلے جاتے ہیں اللہ تعالیٰ کسی پر ظلم نہیں کرتا بلکہ جو کچھ انسان کرتا ہے اسی کے مطابق نتیجہ پاتا چلا جاتا ہے ✦

۲۲۷۹ ان کے دل جہالت میں ہیں یعنی اس حقیقت سے بے خبر ہیں کہ ترقی کی راہیں انسان کے اخلاق میں مضمر ہیں۔ اور صرف یہی نہیں بلکہ پھر طرح طرح کی بدعملیوں میں مبتلا ہو جاتے ہیں جن کا لازمی نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ عذاب میں مبتلا ہو جاتے ہیں ✦

اہل مکہ پر عذاب قحط — ۲۲۸۰ گو ان الفاظ کے معنی یوں بھی ہو سکتے ہیں کہ جب ہم انہیں عذاب میں پکڑینگے تو وہ چلائینگے لیکن آیت ۷۶ سے معلوم ہوتا ہے کہ واقعی کوئی عذاب ان پر آیا تھا اور چونکہ یہ سورت مکی ہے اسلئے غالباً یہ عذاب قحط تھا جس کیلئے نبی کریم صلعم نے دعا بھی کی تھی اور جس کا ذکر قرآن کریم میں پیشگوئی کے طور پر سورۃ الدخان میں آتا ہے (الدخان ۴۴ - ۱۰ تا ۱۲) اور احادیث میں ہے کہ یہ قحط اس قدر شدید ہوا کہ انہوں نے مردار اور چمڑے اور ہڈیاں کھائیں اور بعض روایات سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ قبل از ہجرت تھا اور بعض سے یہ کہ یہ بعد از ہجرت تھا اور چونکہ یہ سات سال کا قحط تھا اس لئے قرین قیاس یہ ہے کہ ہجرت سے قبل شروع ہو کر بعد تک رہا ✦

نکص — ۲۲۸۱ تنکصون۔ نَکَصَ کے معنی ہیں ایک امر سے پھر گیا یا بھلائی کی جس حالت پر تھا اس سے لوٹ گیا اور یہ خصوصیت سے بھلائی سے لوٹ جانے پر بولا جاتا ہے (ل) ✦

سَمَرَ۔ سامر — ۲۲۸۲ سامر۔ سُمْرَۃ گندم گوں رنگ کو کہتے ہیں اور سَمَر رات کی سیاہی کو اور رات کے وقت باتیں کرنے کو بھی کہا جاتا ہے اور یہاں سامر جمع کے مقام پر استعمال ہوا ہے (غ) ✦

ھجر — تھجرون ھَجَرَ کے اصل معنی دوسرے سے الگ ہو جانا ہیں۔ اور ھُجْر وہ کلام ہے جس کی برائی کی وجہ سے اسے ترک کر دیا گیا ہو اسلئے اَھْجَرَ کے معنی ہیں قصداً ایسا کلام کیا اور ھَجَرَ المریض کے معنی ہیں بلا قصد ایسا کلام کیا (غ) ✦

مستکبرین بہ میں جمہور مفسرین نے ضمیر سے مراد لیا ہے خانہ کعبہ کی وجہ سے متکبر بنے ہوئے تھے گو ضمیر کا قرآن شریف کیطرف پھیرنا جو پہلا ذکر آیات میں ہے اولیٰ ہے اور مطلب یہ ہے کہ قرآن کریم کو سنکر متکبرانہ روش کو چھوڑ جاتے تھے اور سامر ہیں انکا خانہ کعبہ میں بیٹھکر رات کے وقت قرآن شریف کے متعلق طرح طرح کی باتیں بنانا ہے گویا قرآن شریف کا ذکر ایک مشغلہ کے طور پر کرتے تھے ✦

٦٨ ٦٩ أَفَلَمْ يَدَّبَّرُوا الْقَوْلَ أَمْ جَاءَهُمْ مَا لَمْ يَأْتِ آبَاءَهُمُ الْأَوَّلِينَ أَمْ لَمْ يَعْرِفُوا رَسُولَهُمْ

تو کیا انہوں نے اس بات پر غور نہیں کیا بلکہ ان کے پاس وہ آیا ہے جو انکے پہلے باپ دادوں کے پاس نہیں آیا تھا ۲۲۸۳ کیا انہوں نے اپنے رسول کو نہیں پہچانا

٧٠ فَهُمْ لَهُ مُنْكِرُونَ ۝ أَمْ يَقُولُونَ بِهِ جِنَّةٌ ۚ بَلْ جَاءَهُمْ بِالْحَقِّ وَأَكْثَرُهُمْ لِلْحَقِّ

اسلئے وہ اس سے منکر ہیں ۲۲۸۴ کیا کہتے ہیں اسے جنون ہے بلکہ وہ انکے پاس حق لایا ہے اور ان میں سے اکثر حق کو ناپسند

٧٠ كَارِهُونَ ۝ وَلَوِ اتَّبَعَ الْحَقُّ أَهْوَاءَهُمْ لَفَسَدَتِ السَّمَاوَاتُ وَالْأَرْضُ وَمَنْ فِيهِنَّ ۚ

کرتے ہیں ۲۲۸۵ اور اگر حق ان کی خواہشوں کی پیروی کرتا تو آسمان اور زمین اور جو کوئی انکے اندر ہیں بگڑ جاتے

٧١ بَلْ أَتَيْنَاهُمْ بِذِكْرِهِمْ فَهُمْ عَنْ ذِكْرِهِمْ مُعْرِضُونَ ۝ أَمْ تَسْأَلُهُمْ خَرْجًا فَخَرَاجُ رَبِّكَ

بلکہ ہم انکے پاس انکی بڑائی کا سامان لائے ہیں سو وہ اپنی بڑائی سے منہ پھیر رہے ہیں ۲۲۸۶ کیا تو ان سے کچھ صلہ مانگتا ہے تو تیرے رب کا صلہ

٧٢ خَيْرٌ ۖ وَهُوَ خَيْرُ الرَّازِقِينَ ۝ وَإِنَّكَ لَتَدْعُوهُمْ إِلَىٰ صِرَاطٍ مُسْتَقِيمٍ ۝ الربع

بہتر ہے اور وہ بہترین رزق دینے والا ہے اور یقیناً تو انہیں سیدھے رستہ کی طرف بلاتا ہے

---

اَمْ ۲۲۸۳ اَمْ کا استعمال کئی طرح پر ہے کبھی وہ متصلہ ہوتا ہے اور اس سے پہلے ہمزۂ تسویہ آتا ہے جیسے سواء علیہم استغفرت لہم ام لم تستغفر لہم (المنافقون ۶۳-۶) سواء علینا اجزعنا ام صبرنا (ابراھیم ۱۴-۲۱) اور یا اس سے پہلے ہمزہ طلب آتا ہے جیسے ءانتم اشد خلقا ام السماء (النزعت ۷۹-۲۷) اور دوسرا یہ کہ وہ منقطعہ ہوتا ہے اور اس صورت میں یا اس سے پہلے محض ایک خبر ہوتی ہے تنزیل الکتاب لاریب فیہ من رب العالمین ام یقولون افترٰہ (السجدۃ ۳۲-۲ و ۳) یا اس سے پہلے ہمزہ ہوتا ہے جو استفہام کیلئے نہ ہو جیسے الہم ارجل یمشون بہا ام لہم اید یبطشون بہا (الاعراف - ۱۹۵) جہاں ہمزہ انکار کیلئے ہے یا اس سے پہلے استفہام بغیر ہمزہ ہوتا ہے جیسے ھل یستوی الاعمیٰ والبصیر ام ھل تستوی الظلمٰت والنور ام جعلوا للہ شرکاء (الرعد ۱۳-۱۶) جہاں مراد ان کے شرک کی خبر دینا ہے اس صورت میں یہ بمعنی بَلْ یعنی بلکہ ہوتا ہے (مغنی)، اور یہاں اَمْ بمعنی بَلْ ہے اور مراد ذکر یا قرآن کا آنا ہے اور یا مراد آرام اور آسایش ہے کہ ان کو اتنی آسودگی ملی ہے جو ان کے باپ دادوں کو نہیں ملی تھی اس لئے قرآن پر غور نہیں کرتے۔

۲۲۸۴ مطلب یہ ہے کہ رسول کو تو یہ پہچانتے ہیں اس کے کوئی حالات ان سے مخفی نہیں۔ وہ آپ کی نیکی کے اس حد تک معترف تھے کہ آپکو الامین کے نام سے پکارتے تھے پس ایسے راستباز انسان کا جسے بچپن سے جانتے تھے انکار جائے تعجب تھا۔

۲۲۸۵ یعنی رسول کو تو پہچانتے ہیں کہ وہ صادق اور امین ہے مگر وہ حق جو وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے لایا ہے وہ پسند نہیں۔

۲۲۸۶ آسمان و زمین کا نظام تو پابندیٔ قانون پر ہے مگر وہ اپنی خواہشات کی پیروی میں کسی قانون کا پابند ہونا نہیں چاہتے اگر حق بھی ایسا ہی ہوتا تو نظام عالم قایم نہ رہتا۔ اور اس قانون کی اتباع میں ان کے لئے عزو شرف ہے جس سے وہ منہ پھیر رہے ہیں۔

وَاِنَّ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ عَنِ الصِّرَاطِ لَنٰكِبُوْنَ ۝ وَلَوْ رَحِمْنٰهُمْ ۷۴ ۷۵

اور وہ لوگ جو آخرت پر ایمان نہیں لاتے رستہ سے ہٹ رہے ہیں ۲۲۸۷ اور اگر ہم ان پر رحم کریں

وَكَشَفْنَا مَا بِهِمْ مِّنْ ضُرٍّ لَّلَجُّوْا فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ۝ وَلَقَدْ اَخَذْنٰهُمْ بِالْعَذَابِ فَمَا ۷۶

اور جو انہیں تکلیف ہو اسے دور کر دیں تو وہ اپنی سرکشی میں حیران پھرتے ہوئے اصرار کریں ۲۲۸۸ اور ہم نے انہیں عذاب میں پکڑا مگر وہ

اسْتَكَانُوْا لِرَبِّهِمْ وَمَا يَتَضَرَّعُوْنَ ۝ حَتّٰۤى اِذَا فَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَابًا ذَا عَذَابٍ شَدِيْدٍ اِذَا هُمْ ۷۷

اپنے رب کے آگے نہ گرے اور نہ عاجزی کرتے ہیں ۲۲۸۹ یہانتک کہ جب ہم ان پر سخت عذاب کا دروازہ کھولدیں گے پھر ناگہاں وہ

فِيْهِ مُبْلِسُوْنَ ۝ وَهُوَ الَّذِيْۤ اَنْشَاَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْئِدَةَ ؕ قَلِيْلًا مَّا ۷۸

ع ۵ ۱۵ ۵ — ثبات توحید در ابطال شرک

اس میں مایوس ہو جائینگے اور وہی ہے جس نے تمہارے لئے کان اور آنکھیں اور دل بنائے بہت ہی کم

تَشْكُرُوْنَ ۝ وَهُوَ الَّذِيْ ذَرَاَكُمْ فِي الْاَرْضِ وَاِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ۝ وَهُوَ الَّذِيْ ۷۹ ۸۰

تم شکر کرتے ہو اور وہی ہے جو تمہیں زمین کے اندر وجود میں لاتا ہے اور اسکی طرف تم اکٹھے کئے جاؤ نگے ۲۲۹۰ اور وہی ہے

يُحْيٖ وَيُمِيْتُ وَلَهُ اخْتِلَافُ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ ؕ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝ بَلْ قَالُوْا مِثْلَ مَا قَالَ ۸۱

جو زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے اور رات اور دن کا اختلاف اسی (کے اختیار) کا ہے تو کیا تم عقل سے کام نہیں لیتے بلکہ اسی کیطرح کہتے ہیں جو پہلوں

الْاَوَّلُوْنَ ۝ قَالُوْۤا ءَاِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَّعِظَامًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ۝ لَقَدْ وُعِدْنَا نَحْنُ وَاٰبَآؤُنَا هٰذَا مِنْ ۸۲ ۸۳

نے کہا کہتے ہیں کیا جب ہم مر جائینگے اور مٹی اور ہڈیاں ہو جائینگے کیا ہم دوبارہ اٹھائے جائینگے ہمیں اور ہمارے باپ دادوں کو پہلے سے یہی وعدہ

قَبْلُ اِنْ هٰذَاۤ اِلَّاۤ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ۝ قُلْ لِّمَنِ الْاَرْضُ وَمَنْ فِيْهَاۤ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝ ۸۴

دیا جاتا رہا ہے یہ کچھ نہیں مگر پہلوں کی کہانیاں ہیں کہو زمین اور جو کوئی اسکے اندر رہیں وہ کس کیلئے ہیں اگر تم جانتے ہو

---

نکب — ۲۲۸۷ ناکبون ۔ نکب عن کذا کے معنی ہیں اس چیز سے دوسری طرف مائل ہو گیا ۔

لجاج — ۲۲۸۸ لجوا ۔ لجاج سرکشی اور عناد کو کہتے ہیں جو ایسے فعل کے کرنے میں دکھائے جائیں جس سے روکا گیا ہو ۔ اور لجۃ البحر اس کی امواج

لجۃ ۔ لجی — کا پھر پھر کر آنا ہے اسی سے ہے بحر لجی (النور ۲۴ ۔ ۴۰) (غ) ، وحسبتہ لجۃ (النمل ۲۷ ۔ ۴۴) ۔

استکانۃ اور تضرع — ۲۲۸۹ استکانۃ اور تضرع دونوں اظہار عاجزی کیلئے ہیں مگر استکانۃ میں اظہار عاجزی فرمانبرداری کے اختیار کرنے سے ہے دیکھو ۵۳۲

اور تضرع میں اس کا تعلق دل سے ہوتا ہے اسلئے دعا میں تضرع ہوتا ہے ۹۵۲ یہاں سے بھی معلوم ہوا کہ عذاب کی اصل غرض صرف انسانوں کو خدا

عذاب کی غرض — کیطرف جھکانا ہے اور اگلی آیت میں بتایا کہ سخت عذاب آنے پر سخت آلی سوسہی مایوس ہو جاتے ہیں حالانکہ اللہ تعالیٰ رحم کرنے کیلئے تیار رہا ۔

ذرأ — ۲۲۹۰ ذرأکم ۔ ذرأ اللہ تعالیٰ کا اس کو ظاہر کرنا ہے جس کی اس نے ابتدا کی اور ذرأ اللہ الخلق کے معنی ہیں مخلوق کے اشخاص کو وجود میں لایا (مف)

٨٥ ٨٦ سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ۚ قُلْ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ۝ قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝

کہینگے اللہ کیلئے کہو تو کیا تم نصیحت حاصل نہیں کرتے۔ کہو ساتوں آسمانوں کا رب اور بڑے عرش والا رب کون ہے

٨٧ ٨٨ سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ۚ قُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ۝ قُلْ مَنْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ وَّهُوَ يُجِيْرُ وَلَا

کہینگے اللہ کیلئے ہی ہو کہو تو کیا تم تقویٰ اختیار نہیں کرتے کہو کون ہی جسکے ہاتھ میں ہر چیز کی حکومت ہو اور وہ پناہ دیتا ہو اور اسکے

٨٩ ٩٠ يُجَارُ عَلَيْهِ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝ سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ۚ قُلْ فَاَنّٰى تُسْحَرُوْنَ ۝ بَلْ اَتَيْنٰهُمْ بِالْحَقِّ

مقابل پر پناہ نہیں ملتی اگر تم جانتے ہو کہینگے اللہ کیلئے ہی ہو کہو پھر تمہیں کہاں سے دھوکہ لگتا ہو بلکہ ہم انکے پاس حق لائے ہیں

٩١ وَاِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ۝ مَا اتَّخَذَ اللّٰهُ مِنْ وَّلَدٍ وَّمَا كَانَ مَعَهٗ مِنْ اِلٰهٍ اِذًا لَّذَهَبَ كُلُّ اِلٰهٍ بِمَا خَلَقَ

اور وہ یقیناً جھوٹے ہیں ۲۲۹۱ اللہ نے کوئی بیٹا نہیں بنایا اور نہ اسکے ساتھ کوئی دوسرا معبود ہو اس صورت میں ہر ایک معبود لیجاتا جو اس نے پیدا کیا ہوتا

٩٢ وَلَعَلَا بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ ۭ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ۝ عٰلِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ فَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝ ع

اور ان میں سے ایک دوسرے پر بڑائی حاصل کرنے میں لگا رہتا ۲۲۹۲ اللہ اس سے پاک ہے جو وہ بیان کرتے ہیں غیب اور حاضر کا جاننے والا سو وہ اس سے بلند ہے جو وہ شریک ٹھہراتے ہیں

٩٣ ٩٤ ٩٥ قُلْ رَّبِّ اِمَّا تُرِيَنِّيْ مَا يُوْعَدُوْنَ ۝ رَبِّ فَلَا تَجْعَلْنِيْ فِي الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ۝ وَاِنَّا عَلٰٓى اَنْ نُّرِيَكَ

ع ۲۷ ٦ — اعدائے حق کامیاب نہیں ہونگے

کہو میرے رب اگر تو مجھے وہ دکھائے جسکا انہیں وعدہ دیا جاتا ہے میرے رب تو مجھے ظالم لوگوں میں نہ رکھیو ۲۲۹۳ اور ہم اس پر کہ تجھے وہ دکھائیں

٩٦ مَا نَعِدُهُمْ لَقٰدِرُوْنَ ۝ اِدْفَعْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ السَّيِّئَةَ ۭ نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا يَصِفُوْنَ ۝

جسکا انہیں وعدہ دیتے ہیں یقیناً قادر ہیں بدی کو اس (بات) کے ساتھ دور کر جو بہت اچھی ہو ہم خوب جانتے ہیں جو وہ بیان کرتے ہیں ۲۲۹۴

---

اور یذرؤکم فیہ (الشوریٰ ۴۲ - ۱۱) میں معنی یکثرکم فیہ کئے گئے ہیں (ل) یعنی تمہیں بڑھاتا اور پھیلاتا ہو +

دلیل توحید

۲۲۹۱ یہ حق توحید ہو۔ اوپر کی آیات میں تین باتوں کا اثبات کیا ہو۔ آیت ۸۴ و ۸۵ میں خلق کا اثبات صرف اللہ کیلئے ہو اور آیت ۸۶ و ۸۷ میں ربوبیت کا اور آیت ۸۸ و ۸۹ میں حکومت کا اور ان باتوں کا اقرار کفار کے منہ سے کرایا ہو کیونکہ ان باتوں کا اقرار مشرکوں کو بھی ہو کہ خلق اور ربوبیت اور حکومت اللہ تعالیٰ کا ہی کام ہو نہ مسیح کا نہ بتوں کا اور آخر پر فرمایا کہ دوسرے معبود بنانے میں خواہ وہ مسیح کی طرح خدا کا بیٹا کہلائے یا کوئی بت وغیرہ ہو مشرک جھوٹے ہیں +

شرک خلاف ایک دلیل

۲۲۹۲ جب دو بادشاہ ایک ملک میں نہیں ہو سکتے تو اتنی بڑی مخلوق کا انتظام کسطرح قایم رہ سکتا ہو اگر خدا کے ساتھ کوئی اور بھی شریک ہو کیسی سیدھی اور قطعی دلیل ہو +

مخالفین کا استیصال آپ کی زندگی میں

۲۲۹۳ اس دعا نشاء یہ بھی ہو سکتا ہو کہ نزول عذاب اس حالت میں نہ ہو کہ آپ ان ظالم لوگوں کے اندر ہوں کیونکہ یہ سورت مکی ہو اور واتقوا فتنۃ لا تصیبن الذین ظلموا منکم خاصۃ (الانفال - ۲۵) کیطرف بھی اشارہ ہو سکتا ہو۔ اگلی آیت میں بتا دیا کہ ان لوگوں کی قوت کا استیصال جنہوں نے حق کا استیصال کرنا چاہا آپ کی زندگی میں ہو جائے گا +

**وَقُلْ رَّبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ ۙ وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ ۝ حَتّٰٓى اِذَا جَآءَ اَحَدَهُمُ** ٩٧ ٩٨ ٩٩

اور کہو میرے رب میں شیطانوں کی عیب جوئی سے تیری پناہ مانگتا ہوں اور میرے رب میں تیری پناہ مانگتا ہوں کہ وہ میرے سامنے آئیں یہاں تک کہ جب انہیں سے

**الْمَوْتُ قَالَ رَبِّ ارْجِعُوْنِ ۝ لَعَلِّيْٓ اَعْمَلُ صَالِحًا فِيْمَا تَرَكْتُ كَلَّا ۭ اِنَّهَا كَلِمَةٌ هُوَ قَآئِلُهَا** ١٠٠

ایک کو موت آتی ہے کہتا ہے میرے رب مجھے لوٹاؤ ۲۲۹۶ تاکہ میں اس میں جسے چھوڑ دیا اچھا عمل کروں ہرگز نہیں وہ ایک بات ہے جسے وہ کہے گا

---

بدی کے مقابل پر نیکی کی تعلیم احسن پیرایہ میں

**۲۲۹۴** جو تمہارے ساتھ بدی کرتا ہو تم اس کے ساتھ نیکی کرو یہ تمام راستبازوں کی تعلیم ہے اور حضرت مسیح کے ساتھ اسے کوئی خصوصیت حاصل نہیں لیکن یہ تعلیم باوجود ایک بلند پایہ کی تعلیم ہونے کے ہر حالت میں عمل میں نہیں آسکتی۔ قرآن کریم چونکہ ایک کامل کتاب تھی اسلئے اس بلند پایہ تعلیم میں جو نقص تھا اسے دور کرکے پیش کیا ہے اور اس نقص کو دور کرنے کیلئے ایک چھوٹا سا لفظ ادفع اختیار فرمایا ہے یعنی بدی کو دفع کرنا اصل غرض ہو اگر ایک بدی بالمقابل نیکی کرنے سے دور نہیں ہوسکتی تو اس وقت نیکی کرنے کا حکم قرآن شریف نے نہیں دیا بلکہ پھر جزاء سیئۃ سیئۃ مثلہا بھی ہے بہرحال مقدم امر بدی کا دفع کرنا تھا اور اس کے دفع کرنے میں بہترین طریق اختیار کرنے کا حکم ہے اور یہ بہترین طریق بعض وقت بالمقابل نیکی کا اختیار کرنا ہے بعض وقت صرف بدی سے درگزر کرنا بعض وقت اس پر ملامت کرنا بعض وقت اس کی سزا دینا ⁕

ھَمْز

ھُمَزَۃٌ ھَمَّازٌ لُمَزَۃٌ

**۲۲۹۵** ھمزات ھَمْزَۃٌ کی جمع ہے ھَمْزٌ کے معنی غَمْزٌ ہیں یعنی اشارہ کیا اور جانور کو چلنے کا اشارہ کرنے پر بھی بولا جاتا ہے اسی سے مِھْمَازٌ ہے جس سے جانور کو چلایا جاتا ہے اور ھَمْزٌ کے معنی عیب ہیں۔ اور ھُمَزَۃٌ اور ھَمَّازٌ عیب لگانیوالے کو کہا جاتا ہے جو پیٹھ پیچھے عیب لگاتے اور لُمَزَۃٌ وہ جو سامنے عیب لگائے اور ھمزات الشیطٰن شیطان کے وساوس یا خطرات کو کہا جاتا ہے اور حدیث میں دعائے افتتاح صلوٰۃ آتی ہے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِکَ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ مِنْ ھَمْزِہٖ وَنَفْثِہٖ وَنَفْخِہٖ تو دریافت کیا گیا کہ یارسول اللہ اس کا ھمز اور نفث اور نفخ کیا ہے تو فرمایا اس کا ھمز جنون ہے اس کا نفث شعر ہے اور اس کا نفخ کبر ہے (ل)، اور ھَمْز کے معنی عَصَر یا دبانا بھی ہیں اور انسان کا ھمز اس کی پیٹھ پیچھے اسکے عیب بیان کرنا ہے (غ)۔

حضر

محضر

یحضرون حَضَرَ اصل میں بَدْوٌ کے خلاف ہے یعنی جنگل یا گاؤں میں رہنے کے سوا کسی مکان میں جانے یا کسی انسان کے پاس جانے یا کسی قسم کی موجودگی پر یہ لفظ بولا گیا ہے اور مُحْضَرٌ وہ چیز ہے جو سامنے لائی جائے مَا عَمِلَتْ مِنْ خَیْرٍ مُّحْضَرًا (آل عمران ۳۰) جمیع لدینا محضرون (یٰسٓ ۳۶-۳۲) (غ)۔ ⁕

آنحضرت کا وساوس شیطانی سے محفوظ ہونا

عام طور پر یہاں ھمزات الشیاطین سے مراد وساوس شیطانی لئے گئے ہیں اور آنحضرت کو یہ حکم ہونا کہ وساوس شیطانی سے اللہ کی پناہ مانگو بتاتا ہے کہ آپ وساوس شیطانی سے محفوظ تھے کیونکہ جو اللہ کی پناہ میں آتا ہے وہ شیطان سے محفوظ ہو جاتا ہے اور صحیح مسلم کی حدیث ہے کہ آنحضرت صلعم نے فرمایا میرا شیطان میرا فرمانبردار ہو گیا ہے اور وہ سوائے بھلائی کے مجھے کسی چیز کا حکم نہیں کرتا اور قرآن کریم میں کہیں ذکر نہیں کہ کبھی شیطان نے کوئی وسوسہ آنحضرت صلعم کے دل میں ڈالا ہاں انجیل میں یہ ذکر ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو شیطان نے بعض باتیں کہی تھیں جس کا مطلب صرف یہی ہوسکتا ہے کہ وہ وساوس آپکے دل میں ڈالے تھے چنانچہ اس کا ذکر متی ۴: ۱ تا ۱۰ میں ہے گو حضرت عیسیٰ نے ان وساوس کو رد کر دیا اور انہیں قبول نہیں کیا مگر آنحضرت کا مقام بہت بلند ہے لیکن اگر سیاق پر غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ یہاں

حضرت عیسیٰ اور وسوسہ شیطانی

شیاطین سے مراد رؤسائے کفار ہیں اور ان کے ہمزات سے مراد وہی عیب جوئی اور بدگوئی ہے جو وہ رسول اللہ صلعم کی کرتے تھے چنانچہ اوپر کی آیت میں نحن اعلم بما یصفون میں صاف ان کی ان بدگوئیوں کا ذکر ہے اور انہی کے مقابل پر ادفع بالتی ھی احسن بھی فرمایا تھا اور بعد کی آیت میں صاف فرمایا حتی اذا جاء احدھم الموت یعنی انہیں شیطانوں میں سے ایک کو موت آتی ہے تو وہ یوں کہتا ہے جس سے صاف معلوم ہوا کہ اوپر ذکر رؤسائے کفار کا تھا اور جنہوں نے وساوس شیطانی مراد لئے ہیں وہ کوئی تعلق اس مضمون کا نہ اگلے مضمون سے بتا سکتے ہیں نہ پچھلے سے ⁕

جمع کے خطاب پر انکار تعظیم بھی ہوتا ہے

**۲۲۹۶** ارجعون۔ اصل میں ارجعونی ہے اور ارجعوا جمع کا صیغہ ہے جو بعض کے نزدیک بلحاظ تعظیم کے ہے بعض کے نزدیک خطاب ملائکہ کو ہے اور اصل میں

۱۰۱ وَمِنْ وَّرَآئِهِمْ بَرْزَخٌ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ○ فَاِذَا نُفِخَ فِى الصُّوْرِ فَلَآ اَنْسَابَ بَيْنَهُمْ يَوْمَئِذٍ

اور انکے سامنے ایک روک ہو اس دن تک جو وہ اٹھائے جائیں ۲۲۹۷ سو جب صور میں پھونکا جائیگا تو اس دن ان میں رشتہ داریاں نہ رہینگی

۱۰۲ ۱۰۳ وَّلَا يَتَسَآءَلُوْنَ ○ فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ○ وَمَنْ خَفَّتْ

اور نہ وہ ایک دوسرے سے حال دریافت کرینگے ۲۲۹۸ پس جسکے اچھے عمل بھاری ہونگے تو وہی کامیاب ہیں اور جسکے اچھے عمل ہلکے

۱۰۴ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ فِىْ جَهَنَّمَ خٰلِدُوْنَ ○ تَلْفَحُ وُجُوْهَهُمُ

ہونگے پس وہی ہیں جنہوں نے اپنے آپکو گھاٹے میں رکھا جہنم میں رہینگے آگ انکے منہوں کو

۱۰۵ النَّارُ وَهُمْ فِيْهَا كٰلِحُوْنَ ○ اَلَمْ تَكُنْ اٰيٰتِىْ تُتْلٰى عَلَيْكُمْ فَكُنْتُمْ بِهَا تُكَذِّبُوْنَ ○

جھلس دیگی اور وہ اس میں برہنہ دانت ہونگے ۲۲۹۹ کیا میری آیتیں تم پر نہ پڑھی جاتی تھیں تو تم انہیں جھٹلاتے تھے۔

---

کو تثنیہ یا جمع کی ضمیر بعض وقت تکرار کیلئے آجاتی ہو جیسا دوسری جگہ آتا ہو القیا فی جہنم جہاں مطلب ہے الق الق اور یہاں مراد ہو ارجعنی ارجعنی۔

**۲۲۹۷** کلا۔ بعض کے نزدیک ک تشبیہ اور لا نافیہ سے مرکب ہے اور بعض کے نزدیک بسیط ہو وہ کلمہ زجر ہو یعنی ایک چیز سے روکنے کیلئے آتا ہو (مغنی)۔ — کلا

برزخ۔ دو چیزوں کے درمیان روک اور حد کو کہتے ہیں بینہما برزخ لا یبغیان (الرحمٰن ۵۵ – ۲۰) اور برزخ وہ حالت ہو جو انسان کی موت کے بعد قیامت تک رہیگی — برزخ

فیما ترکت میں اشارہ ایمان کی طرف ہو جسے پہلے چھوڑ دیا اور یہ خواہش کفار سے خاص نہیں بلکہ ابن عباس کہتے ہیں زکوٰۃ اور حج کو چھوڑنیوالے بھی یہی خواہش کرینگے

اور حدیث میں ہو کہ ہر چیز جو انسان کو قبول حق میں مانع ہوتی ہو موت کے وقت اسکے سامنے آجاتی ہو اور وہ خواہش کرتا ہو کہ اسے واپس بھیجا جائے من ورائہم

برزخ الی یوم یبعثون میں بتا دیا کہ موت کے بعد حالت برزخ ہو اور انسان کی دوبارہ زندگی پھر یوم البعث میں ہی ہوگی اور اس سے پیشتر وہ کبھی زندگی کیطرف نہیں لوٹ سکتا — برزخ

قرآن کریم اور احادیث سے یہ معلوم ہوتا ہو کہ موت کے بعد عذاب اور ثواب کا ایک رنگ شروع ہو جاتا ہو گو اسکا کامل ظہور قیامت کے دن ہی ہوگا مثلاً — عالم برزخ

لوگ جو نیکی کے اعلیٰ سے اعلیٰ مقامات پر پہنچتے ہیں جیسے شہداء انکو رزق کا ملنا یا مومن کی قبر میں جنت کی کھڑکی کا کھولا جانا جسکا ذکر احادیث میں ہو ایسا ہی فرعون

و گروہ کا عذاب میں مبتلا ہونا معلوم ہوتا ہو البتہ یہ حالت کامل انکشاف کی نہیں اور انسان کی زندگی کی اس حالت کے مشابہ ہو جو ماں کے پیٹ میں ہوتی ہو جبتک ایک

پردہ خفا کا رہتا ہو اور حالت برزخ میں بعض لوگوں کا عرصہ دراز اور بعض کا کم عرصہ رہنا قابل اعتراض نہیں ہے کہ وقت کا احساس وہاں نہیں ہوگا — روحوں کا اس عالم میں آنا

اور یہ باتیں کہ روحیں عالم برزخ سے اس دنیا میں آتی رہتی ہیں اور وہ اپنے مکانوں وغیرہ میں جاتی ہیں محض قصے ہیں ہاں رؤیا یا کشف میں انکی ملاقات ایک علیحدہ رنگ رکھتی ہے (مجازی برزخ)۔

**۲۲۹۸** انساب۔ نَسَب کی جمع ہو اور نَسَب اور نِسْبَة اشتراک ہو ماں یا باپ کی طرف سے ہو اور نسبۃ کا استعمال دو مقداروں میں ہوتا ہو جنکی ایک قسم کا — نسب۔ نسبۃ

فلا انساب بینہم سے مراد ہو کہ کوئی نسب فائدہ نہ دے گی یعنی صرف اعمال ہی فائدہ دینگے۔ اور یہ جو حدیث میں آتا ہو کہ قیامت کے دن ہر سبب — نسب آخرت میں فائدہ نہ دے گی

اور نسب منقطع ہوگا سوائے میرے سبب اور نسب کے۔ تو اس سے مراد نہیں کہ آنحضرت صلعم کا نسب سے ہونا نجات کیلئے کافی ہو اور اگر کوئی سید عیسائی ہو جائے تو

بھی وہ نجات یافتہ ہوگا اور آنحضرت صلعم نے فرمایا کہ اگر فاطمہ بنت محمد چوری کرے تو اسکے ہاتھ کاٹے جائیں پس جب نسب اس دنیا کی سزا سے نہیں بچا سکتی تو

قیامت کی سزا سے کس طرح بچا سکتی ہو بلکہ یہاں نسب اپنے وسیع معنی میں ہو یعنی آنحضرت صلعم کے ساتھ تعلق روحانی مراد ہو اور ایک دوسرے سے فیتسآءلون

ذکر نے سے مراد یہ ہے کہ حال دریافت نہیں کریں گے لکل امرئ منہم یومئذ شان یغنیہ (عبس ۸۰ – ۳۷)۔

**۲۲۹۹** تلفح۔ لفح آگ یا سموم کے جھلس دینے پر بولا جاتا ہو کالحون۔ کلوح سخت ترش روئی ہو۔ — لفح۔ کلوح

